جزاک اللہ کیا کلام عمدۃ المرام ہی کہ جسکے ہر مقام مین تناسب و تماثل مباحثہ اہل کتاب کا التزام ہی ہر سخن پر آیات قرآن ہر بات پر احادیث رسول سبحان اچھے اچھے مثل و کنایات عمدہ عمدہ نقل و حکایات بندش عبارت سلیس و درست مضامین و مطالب چسپت ایسے ہین کہ ہر ایک کے فہم مین آئین کوئی انکے سمجھنے مین دقت نہ اٹھائین غرض ہر فن کے خوبیون سے بھری ہی لہذا ہر اہل انصاف کی محک امتحان پر کھری ہی واقعی اسکی خوبی مضامین و استواری دلایل دیکھنے پر منحصر ہی دور نہین ہر منصف مزاج کے پیش نظر ہی چاہئے کہ امعان نظر سے دیکھین اور خوب سوچ کر زبان کھولین منصفانہ سخن بولین سر موطرفداری کا خیال نہ ہرین حمیت برادری کو انصاف کی پایمال کرین تا حدیث شریف رحم اللہ من انصف کے مصداق بنین الذین یا قی ہوس قالوا سمعنا وہم لا یسمعون -

## قطعہ تاریخ ختم کتاب مستطاب از نتایج افکار گہربار مرغوب طبایع شیخ و شاب میان سید شہاب الدین الملقب بہ شہاب

حضرت استاد عالی مرتبت ظل خدا | جب کئے اتمام یہہ سبل السوی ختم الہدی
بے سر انکار بولا موبد تاریخ سن | رد ہدیہ خاص ہی یہ سبل السوا حق عطا
١٢٨٩

## ومنہ قطعہ تاریخ طبع ختم الہدی در مطبع فردوسی فردوس فضا

بلبل ختم الہدی چون زینت فردوس شد | نرگس اہل نظر وا شد پی شوق لقا
پس مورخ ہم بہ ہر کس عرض وا رد یا اخی | از سر انصاف بین ختم الہدی حق نما
١٢٩١

## التماس

علمائے موافقین سے جو تالیف رد ہدیہ مہدویہ کا خیال رکھتے ہین یہہ ہی کہ اس رسالے کی کوئی دلیل و حجت پسند فرماوین تو بے مضایقہ اپنی کتابون دوسر الیاس بکر داخل کرلین اگر اسمین خطا لفظی سمجھین اغماض کرین کہ یہہ خادم الفقرا اپنی ملکی زبان لکھا ہی اگر خطائے معنوی دیکھین اپنی تصنیفات مین اسکا تدارک اسطرح پر کرین کہ معترض کی زبان بند ہو اور مقبل کو نہایت پسند ہو اور علمائے منکرین کو لازم ہی ابتدا سے انتہی تک اس کتاب مین بدیدۂ انصاف نظر کرین نہ بعض بعض مقام بچشم اعتساف دیکھ کر چھوتا حرف دہرین واللہ یہدی من یشاء الی دار السلام اور یہہ منظور ہے کہ مین نے عند الطبع فقط اپنی کتاب کی صحت پہ ہی حتی الامکان سعی کیا اور ہدیہ مہدویہ کی صحت کو بسبب ہم مذہبی مولف کتاب مردود ارکان مطبع پر سونپ دیا اور ختم الہدی بعد حسن اختتام سر انجام حلیہ طبع سے مزین ہوتے تساہل کا باعث یہہ ہوا کہ جنکی مدد سے اسکی بنا ہوئی عین طبع کے ایام مین اس جہان فانی سے مکان جاودانی کو انتقال فرمائے اللہم اجعل مثواہ اعلی علیین اور چند مبلغ جو اتمام کے لئے ضرور تھے آپکے ورثہ سے طلب کرنیکا اتفاق ہوا جب انکی بی بی حسین بی بی کہ بذل و سخا مین اپنے شوہر کے ہم پہلو ہین آداے عدت سے فراغت پاتی بمجرد استماع اس حقیقت کے اپنے دیور سید میان صاحب کو کہ شجاعت و شہامت وجود و عطا مین بھی حقیقتا مرحوم مغفور سے برادری رکھتے ہین کہے کہ جو مبلغ ضرور ہون بلا تامل دیدالین تو حضرت ممدوح کہ ایسے امور مین ہمیشہ قصد پیش دستی رکھتے ہین تین سو پچاس ٣٥٠ روپیہ جو اور ضرور تھے دلوادئے اور اتفاق انصرام طبع آ ہوا

## رباعی از مولف کتاب در تاریخ اختتام

شکر جناب کبریا چون از طفیل مصطفی | ہم مہدی آل عبا از ابتدا تا انتہی
ختم آمدہ رو رجا پس بہر تاریخش بیا | از غیب آمد این ندا ختم الہدی سبل السوی
١٢٨٩